# مرادِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

افاضات

**پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد**

پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج سکھر (سندھ)

مُرتّبہ

**محمد عبد الستار طاہر**

ناشر

رضا انٹرنیشنل اکیڈمی صادق آباد
اسلامیہ جمہوریہ پاکستان




سیدی یا رسول اللہ
جیلانی فریم میکر بلاک 10 ڈیرہ غازیخان
دینی کتابوں کا مرکز جماعت اہل سنت

# سلسلۂ مطبوعات نمبر


| | |
|---|---|
| نام کتاب | مُرادِ رسول |
| افاضات | پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد |
| مرتب | محمد عبدالستار طاہر |
| کتابت | محمد طارق رانا |
| صفحات | ۵۶ |
| سائز | ۲۳ x ۳۶ / ۱۶ |
| تعداد | ۱۰۰۰ |
| اشاعت | بار اوّل |
| سنِ اشاعت | رمضان المبارک ۱۴۱۳ھ / مارچ ۱۹۹۳ء |
| باہتمام | محمد عبداللہ عسکری رضوی |

S4462


## ھدیہ

دعائے خیر بحق معاونین و اراکین ۔ بیرون جات کے شائقین ۶/- روپے کے ڈاک ٹکٹ بھجوا کر طلب فرمائیں

## رابطہ


رضا انٹرنیشنل اکیڈمی

محلہ حسین آباد ۔ امام احمد رضا خاں بریلوی اسٹریٹ

صادق آباد ۔ ضلع رحیم یار خاں ۔ کوڈ نمبر ۶۴۳۵۰

# اِنتساب

رحمتِ عالم (صلی اللہ علیہ وسلّم) کے رفیق و دمساز
عاشقِ دل فگار
جان نثار و جان باز
اِسلام کے سپہ سالار
خلافت کے پاسدار
غریبوں کے غریب
شاہوں کے شاہ
حق پرست و حق آگاہ
نڈر و بے باک
قوّتِ ایمان
شوکتِ اِسلام
شاہوں کے لئے مثال
رعایا کے غم خوار
عدل گُستر و عدل پناہ
فاروقِ اعظم حضرت عمرؓ بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کے

نام

محمّد عبدالسّتار طاہر

# سلکِ جواہر

باسمہ تعالیٰ

# اِبتدائیہ

نحمدہٗ ونصلّی علیٰ رسولہِ الکریم ۵ فاعوذ باللّٰہ من الشیطان الرّجیم۔

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

بیان ہو اللہ والوں کی سیرتِ پاک کا ـــــــ اللہ تعالیٰ کے محبُوبوں کی پاک زندگیوں کا ـــــــ اور پھر بیان کرنے والا بھی اللہ کے پیاروں کا پیارا ہو، چہیتا ہو ـــــــ اور اُس سے وابستہ آرزوؤں کی فصلِ بہار زنا حدِّ نظر گل وثمر کے انبار لگاتی چلی جائے ـــــــ تو اُس کے قلمِ مُعجز رقم سے بیان کی جانے والی عشق ومحبّت کی داستان دلگداز کیونکر نہ ہوگی ـــــــ دِل والوں کے ذکر وفکر کی چاشنی کیونکر نہ ہوگی ـــــــ دل کی سُلگن کی دھیمی دھیمی آنچ کیونکر نہ ہوگی ـــــــ وہ دل جو اہلِ نظر سے نسبت وسنگت کے باعث اہلِ دل سے داد و دہش پا کے ایک مقامِ خاص کا حامل ہو جائے ـــــــ اور پھر وہ دِل کہ عرشِ الٰہی ہے۔ اِس مقامِ مسعود پر اللہ کے پیاروں کی یاد و تذکار کا عالم کیا ہوگا؟ ـــــــ

ے

قدسیوں کو رشک اس جمعیّتِ خاطر پہ ہے\
کچھ نہیں کھلتا کہ میں کس کے پریشانوں میں ہوں

زیرِ نظر شذرات ومقالات حضرت عُمر فاروق رضی اللہ عنہ کی سیرتِ پاک پر لکھے گئے ہیں ـــــــ جن کی سیرتِ مطہّرہ نے ایک زمانے کو بنا دیا اور ایسا بنا دیا کہ آنے والے اُس سے بننے لگے ـــــــ اور اُس ایک عہد پر آنے والے زمانے اُستوار ہونے لگے۔

حضرت مسعودِ ملّت پروفیسر ڈاکٹر محمّد مسعود احمد صاحب مجدّدی بھی ہیں اور مظہری بھی ـــــ اور پھر مجدّدیت تو غیرتِ فاروقی کا نام ہے ـــــ کہ جس نے قصرِ شہنشہی و ایوانِ جہانگیری کو لرزہ براندام کر کے رکھ دیا ـــــ اور عہدِ جہانگیری میں پروان چڑھنے والی بدعات و منکرات کا قلع قمع کر کے رکھ دیا، اُنہی مجدّد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی علیہ الرحمہ کے فیض کا حضرت مسعودِ ملت مظہرِ اتم ہیں ـــــ اور اُسی فیض کے سرچشمے آج دیارِ پاکستان کے اکناف میں تشنہ قلوب و ارواح کو سیراب کر رہے ہیں۔

ان خوبصورت ـــــ سدا بہار تحریروں کو بار بار شائع ہونا چاہیے ـــــ کہ ان کا مقصدِ وحید تعمیرِ انسانیت ہے ـــــ تشکیلِ شخصیت ہے ـــــ پرورشِ سیرت ہے ـــــ انہیں بار بار پڑھنے سے جی سیر نہیں ہوتا ـــــ بار بار دیکھنے سے آنکھیں نہیں بھرتیں ـــــ اور یونہی انہیں بار بار شائع کرنے سے تسکینِ جاں نہیں ہوتی ہے ـــــ آتشِ شوق ہے کہ بھڑکے جاتی ہے ـــــ تحریر کا یہ حسن ایک فقیر کا عطا کردہ ہے ـــــ یہ نوشتہ ایک درویش کا رقم کردہ ہے ـــــ سادہ لفظوں پر مشتمل اِن پُرکار تحریروں کا مطالعہ ہر بار نئے نئے معانی آشکار کرتا ہے ـــــ نئے سے نئے ذائقے سے ہم آہنگ کرتا ہے ـــــ اہل اللہ کی طرح یہ تحریریں بھی سدا بہار ہیں ـــــ جس طرح اہلِ اللہ مر کے نہیں مرتے ـــــ دائم رہتے ہیں ـــــ اُسی طرح سے اُن سے منسوب چیزیں اور شخصیتیں بھی مکرّم و محترم ہو جاتی ہیں ـــــ اور اس نسبت کے تصدّق اُنہیں بھی دوام حاصل ہو جاتا ہے ـــــ ؂

اگر پہچان ہے کوئی تو یہ نسبت کی خوبی ہے
وگرنہ کیا میری اوقات، کیا نام و نسب میرا

خدا کرے کہ ہم اور ہمارے بعد آنے والی نسلیں بھی اِن تحریروں سے فیضیاب ہوتی رہیں ——— جیساکہ ہم مقدور بھر مستفیض ہو رہے ہیں۔ ذٰلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذوالفضل العظیم

زیرِ نظر تحریریں قبل ازیں ماہنامہ ضیائے حرم لاہور اور ماہنامہ رشاد، سیالکوٹ میں گاہے بگاہے شائع ہوتی رہی ہیں۔ مثلاً ان میں سے اعجازِ فاروقی سب سے پہلے ماہنامہ ضیائے حرم لاہور کے شمارہ جنوری ۱۹۷۵ء (ص ۲۸ تا ۳۱) شائع ہوئی ——— پھر دو سال بعد ہی اعجازِ فاروقی، موجِ خیال کے ص ۱۹۷ تا ۲۰۱ پر کراچی سے ۱۹۷۷ء میں منظرِ عام پر آئی ——— پھر ماہنامہ اِستقامت، کانپور (بھارت) کے شمارہ ستمبر ۱۹۸۹ء میں (ص ۱۰۶ تا ۱۰۹) عرصہ ۱۴ سال بعد شائع ہوا ——— مقالہ "فاروقِ اعظم کا غیرمسلموں سے حسنِ سلوک" ماہنامہ ضیائے حرم لاہور کے فاروقِ اعظم نمبر شمارہ جون ۱۹۷۴ء میں (ص ۲۶۳ تا ۲۸۶) شائع ہو چکا ہے ——— دیگر شذرات موجِ خیال سے لئے گئے ہیں جو موضوع سے مناسبت رکھتے ہیں ———

اعجازِ فاروقی کی تواتر سے اشاعت سے ہی اِن تحریروں کی اہمیّت اور افادیّت کا بخوبی اندازہ کیا جاسکتا ہے ——— بندۂ ناچیز نے حضرت مسعودِ ملّت کے حضرتِ فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کے بارے میں محرّرہ تمام شذرات کو یکجا کردیا ہے تاکہ قاری کو حضرت مسعودِ ملّت کے حوالے سے اس موضوع پر مواد گلدستے کی شکل میں میسّر آسکے ———

اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے پیاروں کے تصدّق ناچیز کی اِن مساعی کو منظور و مقبول فرمائے ——— مُرادِ رسول حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تجلّیات و برکات سے بہرہ ور فرمائے ——— اور صاحبِ افاضات حضرت مسعودِ ملّت کے فیوضات وعنایات و نوازشات سے دارین

میں سرخرو فرمائے۔ اللھم ربنا آمین بجاہ سید المرسلین شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین والحمد للہ رب العالمین ــــ

محمد عبد الستار طاہر عفی عنہ
پیر کالونی۔ والٹن
لاہور چھاونی

۱۲ ذیقعد ۱۴۱۰ھ
۶ جون ۱۹۹۰ء

# اعجازِ فاروقی

صُورتیں نہیں سیرتیں چمکتی ہیں ـــــ اور جب سیرتیں چمکتی ہیں تو صُورتیں بھی چمکنے لگتی ہیں ـــــ آفتاب چمکتا ہے تو ماہتاب چمکتا ہے، آفتاب نہ چمکے تو ماہتاب کہاں سے آئے؟ ـــــ ظاہری سج دھج میں کیا رکھا ہے ـــــ کچھ بھی نہیں ـــــ ایک حادثۂ عظیم رُونما ہونے والا ہے ـــــ سب نقش و نِگار مٹ کر رہ جائیں گے ـــــ اللہ اللہ! ـــــ

نقشِ فریادی ہے کس کی شوخیٔ تحریر کا
کاغذی ہے پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا

لیکن انسان حُسنِ ظاہر پر فریفتہ ہے ـــــ حُسنِ باطن پہ نہیں ـــــ وہ عظمتوں کو ظاہر میں تلاش کرتا ہے حالانکہ وہ تو باطن میں پنہاں ہیں ـــــ اُس کو نہیں معلوم کہ حُسنِ ظاہر کی چمک عارضی و فانی ہے ـــــ دیکھو دیکھو! کتنے چمکنے والے ہماری آنکھوں کے سامنے چمک چمک کر بجھتے جا رہے ہیں ـــــ اور ہاں جو چمکنے تھے اب تک چمک رہے ہیں (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) ـــــ

باکمال سیرتیں غضب کا اثر رکھتی ہیں ـــــ کمال نہیں تو اثر نہیں ـــــ خلعتِ شاہی کے گُل بوٹوں میں وہ جذب و کشش نہیں جو خرقۂ درویش کے پیوندوں میں ہے ـــــ ایک ایک پیوند لختِ جگر و پارۂ دل بنا ہوا ہے ـــــ اللہ اللہ کس بلا کا اثر ہے کہ خوش پوشوں نے جامہائے رنگین تار تار کر ڈالے۔

لیکن اب صُورتیں ہی صُورتیں ہیں ـــــ سیرتیں معدُوم ہوتی جا رہی ہیں اور وہ تاثیر مٹتی جا رہی ہے جو قلب و نظر کو کھینچ لیا کرتی تھی اور بساطِ عقل و خرد اُلٹ

دیا کرتی تھی ـــــ ہم صُورت پسند ہیں ـــــ ہم صُورت پرست ہیں ـــــ ہماری صُورت پسندی نے ہمیں کھو کھلا کر دیا اور ہماری صُورت پرستی نے ہمیں کہیں کا نہ رکھا ـــــ انسانوں کے ٹھاٹ باٹ دیکھو تو معلوم ہوتا ہے کہ عقل و دانائی کا جنازہ نِکل رہا ہے ـــــ نہ معلوم یہ جنازہ کب سے نِکل رہا ہے! ـــــ اللہ اللہ! خُدا نے اِنسان کو کیا بنایا تھا اور وہ خود کیا سے کیا بن گیا ـــــ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدْنٰہُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ۝ ـــــ ہاں وہی اِنسان جس کو مسندِ عزت پر بٹھایا تھا، قعرِ مذلّت میں گرا اور اِس گرنے کو معراجِ انسانیت سمجھ بیٹھا ـــــ متاعِ کارواں بھی لُٹ گیا اور احساسِ زیاں بھی جاتا رہا ـــــ اِنّا للہ و اِنّا الیہ راجعون ـــــ لیکن وہی ہے جو گرتوں کو تھامتا ہے ـــــ اُسی نے دست گیری فرمائی اور رحمتِ مجسّم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ابرِ رحمت بن کر چھا گئے ـــــ اِنسان، اِنسان کی غلامی سے آزاد ہو گیا ـــــ شاہوں کے تخت اُلٹ گئے، خِلعتیں پارہ پارہ ہو گئیں ـــــ جینے، مرنے کا سلیقہ آ گیا ـــــ انسانیت و شرافت کا بول بالا ہوا ـــــ سیرتوں کو جِلا بخشی گئی ـــــ صُورتوں پر نکھار آ گیا۔

یہ سب کچھ ہوا مگر ہمارا حال عجیب ہے ـــــ خرمنِ سیم و زر کی ہوس ہے، محلوں کی آرزو ہے ـــــ تختِ سلیمانؑ کی طلب ہے ـــــ اللہ اللہ یہ کیسی طلب ہے اور یہ کیسی آرزو ہے!

ع ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا

اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ط ـــــ لیکن ذرا اس کی بلند ہمتی اور عالی حوصلگی تو دیکھو کہ اس نے سیم و زر کے خِرمنوں کو ٹھکرا دیا ـــــ اس کے تن پر خلعتِ شاہی نہیں، پیوند لگی گدڑی ہے ـــــ وہ محلوں اور قلعوں میں نہیں رہتا ـــــ کچے مکان میں رہتا ہے ـــــ وہ دربار لگا لگا کر نہیں بیٹھتا، کوچہ و بازار میں بے تکلفانہ پھرتا ہے ـــــ اس سے ڈر ڈر کر لوگ بھاگتے نہیں، دوڑ دوڑ کر قریب آتے ہیں ـــــ وہ انسانوں سے سجدے نہیں کراتا، وہ تو راتیں

مسجدوں میں گزارتا ہے —— اس نے کبھی خود آگے چل چل کر اور اوروں کو اپنے پیچھے چلا چلا کر انسانیت کو ذلیل و رُسوا نہ کیا —— امیرالمؤمنین ہوتے ہوئے وہ ایسا عاجز و منکسر المزاج ہے کہ خادموں کا خادم ہے —— اس نے خُودی کا وہ درس دیا کہ رہتی دنیا تک یاد رہے گا اور سادگی و تواضع کا وہ راستہ دکھایا کہ اب کوئی نمرود و فرعون خدائی کا دعویٰ نہ کر سکے گا۔

چودہ سو برس پہلے کی بات ہے —— بلکہ اس سے بھی کچھ پہلے کی —— دو مسافر شوقِ دید دل میں لئے لنکا سے نکلتے ہیں —— یہ کون ہیں ؟ —— کافر و مُشرک —— کس کو دیکھنے جا رہے ہیں ؟ —— تاجدارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو —— اللہ اللہ ! کہاں لنکا اور کہاں مدینہ طیّبہ ! —— مہینوں اور برسوں کی مسافت —— مگر طلب صادق اور ذوق کامل ہو تو انسان مہر و پروین پر کمند ڈال سکتا ہے —— جستجوئے منزل کشاں کشاں لئے چلی گئی اور وہ چلتے چلے گئے —— سرد و گرم زمانہ سہتے ہوئے سرزمینِ قدس پہ قدم رکھا ہے —— مگر وہ جانِ جاں ( صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ) اور وہ یارِ غار، رفیقِ وفا شعار ( رضی اللہ عنہ ) کی عظمت کا سکّہ دلوں پہ بٹھا دیا —— دیکھنے والوں نے دیکھا اور دیکھ کر حیران رہ گئے —— جب غلام کا یہ عالم ہے تو آقا کا کیا عالم ہوگا !

ے
روحِ مبینش ، صبح تجلّی
لوحِ جبینش ، ماہِ تمامے
برقِ نگاہش ، صد جاں بدامن
زُلفِ سیاہش ، صد دل بدامے
از جسم لرزاں " لرزاں دو عالم
وز زلفِ برہم " برہم نظامے

دل پہ وہ اثر ہوا کہ پھر مٹائے نہ مٹا —— داغِ عشق دل پہ لئے مدینہ سے واپس لنکا پہنچے اور جب سینہ کھول کر دکھایا تو بہارِ محبّت دیکھنے اہلِ محبّت اُمڈ

آئیے ـــــ آؤ آؤ، چودہ سو برس پہلے کی فضاؤں میں چلو! ـــــ سُنو سُنو! یہ کیسی آواز آ رہی ہے!

"وانهم وجدوا اصاحب النبی (صلی اللہ علیه وسلم) عمر بن الخطاب وصف لهم تراضعه وانه کان یلبس مرقعنه ویبیت فی المساجد فتواضعهم لاجل ما حکاهم ذٰلك الغلام ولبسهم الثیاب المرقعنه لما ذکرہ من لبس عمر المرقعه ومحبتهم للمسلمین ومیلهم الیهم لما فی قلوبهم مما حکاہ ذٰلك الغلام عن عمر"[1]

(ترجمہ) "اور وہ نبی کریم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ـــــ کے صحابی عمرؓ بن الخطاب سے ملے ـــــ اُن کی تواضع کا یہ عالم ہے کہ پیوند لگے کپڑے پہنتے ہیں اور مسجد میں راتیں گزار دیتے ہیں ـــــ یہ سُن کر وہاں کے لوگ از راہِ خاکساری پیوند لگے کپڑے پہننے لگے کہ عمرؓ بھی تو پیوند لگے کپڑے پہنتے ہیں۔ ـــــ مسلمانوں کو ان سے الفت ہو گئی۔

اور اس (مسافر) لڑکے سے حضرت عمرؓ کی باتیں سُن سُن کر مسلمانو کی طرف ان کا دل کھنچنے لگا۔"

---

[1] تیسری صدی ہجری کے ایرانی جہازراں بزرگ بن شہریار نے اپنی تالیف "عجائب الہند" میں یہ روایت نقل کی ہے ـــ یہ کتاب ۱۸۸۶ء میں لیڈن (ہالینڈ) سے شائع ہوئی تھی۔ مولوی مسعود عالم ندوی نے اپنی تالیف 'ہندوستان عربوں کی نظر میں' مطبوعہ اعظم گڑھ ۱۹۶۰ء ص ۲۱۵ میں اسی ایڈیشن سے یہ روایت نقل کی ہے۔ (مسعود)

—— محبّت دل میں گھر کر جائے تو محبوب کی سی صُورت بنانے اور محبوب کا سا لباس پہننے کو جی چاہتا ہے اور اسی میں مزہ آتا ہے —— اللہ اللہ وہ کافرو مُشرک تھے لیکن رازِ محبّت سے آشنا تھے —— ہم مومن و مُسلم ہوتے ہوئے بھی اس راز سے بیگانہ ہیں —— عشق کا دم بھرتے ہیں لیکن محبوب کی سی صُورت بناتے اور محبوب کا سا لباس پہنتے شرم آنے لگی —— شاید عشق و محبت کی دنیا کا یہ اعجوبہ —— نہیں نہیں یہ المیّہ کسی نے نہ دیکھا ہوگا —— اے صُورت پسندو ! اور ہاں صُورت پرستو ! —— اُن کفار و مُشرکین سے سبق لو کہ جُنونِ عشق میں اپنے پیرہن تک چاک کر ڈالے۔

ے دِل سے تیری نگاہ جگر تک اُتر گئی
دونوں کو اِک اَدا میں رِضامند کر گئی ؎۱

---

؎۱ - محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر : موجِ خیال، ص ۱۹۷ تا ۲۰۱
مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء
محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر : ماہنامہ ضیائے حرم لاہور،
ص ۲۹ تا ۳۱، مطبوعہ لاہور، جنوری ۱۹۷۵ء

# خلافت و فراست

مولائے کُل نے فرشتوں سے فرمایا۔

"میں کائناتِ ارضی میں اپنا خلیفہ نامزد کر رہا ہوں"

——— فرشتوں نے عرض کیا،

"خدایا کیا تو اُس کو خلیفہ بنا رہا ہے جو زمین میں فتنہ و فساد کرے گا اور خون بہائے گا؟"

——— فرشتوں نے غلط نہیں کہا تھا اس لئے اُن کو جھٹلایا نہ گیا بلکہ ایک آزمائش میں مبتلا کر دیا گیا——— علم و دانش کی آزمائش ——— اور اس آزمائش میں مبتلا کر کے بتا دیا گیا کہ خلافت و حکومت کے لئے صرف نیکی و پارسائی کافی نہیں ——— بصیرت و بصارت اور علم و دانش کی بھی ضرورت ہے ——— ہر جاہل و غبی اس لائق نہیں کہ اُس کو خلافت جیسی عظیم ذمّہ داری تفویض کر دی جائے ——— بات معقول ہے ——— چھوٹے سے چھوٹے عُہدے کے لئے بھی ہم انسانوں کو تولتے ہیں، امتحانات ہوتے ہیں، آزمائشوں سے گزرنا پڑتا ہے، کچھ ناکام ہوتے ہیں اور کچھ کامیاب، تب کہیں جا کر ذمّہ داری سُپرد کی جاتی ہے ——— جب طریقۂ کار یہ ہے اور بہت معقول طریقۂ کار ہے تو پھر خلافت جیسی عظیم ذمّہ داری، علم و دانش کی آزمائش کے بغیر کیسے سپرد کی جائے ——— اسی لئے اقبال نے ایک مغربی مفکّر کی ترجمانی کرتے ہوئے کہا تھا اور غالباً اسی مشاہدے اور خیال کے تحت کہا تھا۔

~ جمہوریت اک طرزِ حکومت ہے کہ جس میں<br>
بندوں کو گِنا کرتے ہیں، تولا نہیں کرتے

مگر جب خالقِ کائنات نے حضرت آدم علیہ السلام کو اپنا خلیفہ بنایا تو علم و

دانش کی ترازو میں ان کو تولا گیا اور اس طرح فرشتوں کو خاموش کیا گیا ـــــ ابلیس کا مؤقف یہ تھا کہ تخلیقی اعتبار سے مجھ کو آدم پر فوقیت حاصل ہے ـــــ آدم کو مٹی سے بنایا گیا ہے اور مجھ کو آتش سے ـــــ مگر اس مؤقف کو سختی سے رد کر دیا گیا۔

ہر انتخاب کے لئے فرزانوں کو جمع کیا جاتا ہے، پھر کیوں نہ اس عظیم انتخاب کے لئے فرزانوں کو جمع کیا جائے اور فرزانوں کی بات کو نظر انداز کر کے دیوانوں کے کہے پر عمل کیا جائے، یہ بات دل کو لگتی ہے ـــــ فرزانے کی ایک بات ہزار دیوانوں پر بھاری ہے ـــــ اسی لئے طریقت میں سالک کو مجذوب پر برتری اور فوقیت حاصل ہے ـــــ مجذوب خود راہ پالیتا ہے، دوسروں کو راہ پر لگانا اس کا کام نہیں ـــــ مگر سالک خود بھی راہ پالیتا ہے اور دوسروں کو بھی راہ پر لگا سکتا ہے۔ اسی لئے مجذوب سے زیادہ سالک کی بات مانی جاتی ہے اور مانی جانی چاہیئے، اگرچہ مجذوب کی بات بھی کبھی کبھی تیر بہدف ہوتی ہے اور ایسی تیر بہدف کہ بس دیکھا کیجئے لیکن سالک پھر بھی سالک ہے ـــــ اس کی بات ہی کچھ اور ہے ـــــ اسی کے لئے تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے :

"اِتَّقُوا فراسة المؤمن فانهٗ ینظر بنور اللّٰہ"

(مومن کی دانائی و فراست سے بچتے رہنا کیونکہ وہ خدا کی روشنی سے دیکھتا ہے)

غالباً اسی حدیث کے مفہوم کو علامہ اقبال نے یوں بیان فرمایا ہے۔

تقدیر اُمم کیا ہے، کوئی کہہ نہیں سکتا
مومن کی فراست ہو تو کافی ہے اشارہ [1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء
ص ۴۴ تا ۴۶

# اِختیار و اِقتدار

انسان ناپختہ و ناتمام ہے، فانی و بے ثبات ہے ـــــ مگر پھر بھی جب کبھی اِس کو عارضی اقتدار ملتا ہے اور کچھ قوّت حاصل ہوتی ہے تو پھُولا نہیں سماتا، کچھ بدل سا جاتا ہے اور جانے پہچانے اِس کے لئے اجنبی بن جاتے ہیں ـــــ کرُسی پر کیا بیٹھتا ہے کہ دماغ آسمان پر چڑھ جاتا ہے، تیوّر بدل جاتے ہیں ـــــ جس کے چہرے سے کبھی مُسکراہٹیں پھُوٹتی تھیں، آج وہی چہرہ مہُیب اور ڈراؤنا نظر آرہا ہے ـــــ ہر شخص سَہما سَہما معلوم ہوتا ہے ـــــ اللہ اللہ یہ عارضی اقتدار، جس کو دے کر یہ کہہ دیا گیا کہ وقتِ مقرّرہ پر چھین لیا جائے گا (یعنی ریٹائر کر دیا جائے گا) ـــــ اور کبھی وقت سے پہلے بھی چھین لیا جاتا ہے ـــــ ہاں اِس عارضی اِقتدار پر یہ گھمنڈ؟ ـــــ بڑی تنگ ظرفی کی بات ہے ـــــ عالی ظرف اِنسان وہ ہے جو اقتدار ملنے کے بعد اور دلرُبا ہو جائے ـــــ خُدا کا شکر ادا کرے کہ مجھ جیسے عاجز اِنسان کو کیا سے کیا بنا دیا، مجھ جیسے ہزاروں اِنسان بے کس و مجبور مارے مارے پھرتے ہیں اور مجھ کو صاحبِ اختیار بنا کر ان بے کسوں کا سہارا بنا دیا ـــــ مَیں مخدوم نہیں خادم ہوں ـــــ یہ کیسی ناشکر گزُاری ہوگی کہ جس خُدا نے مجھے عزّت دی، مَیں اُس کے بندوں سے اِس طرح منہ پھیر لوں! نہیں نہیں مَیں فریبِ اقتدار کے اِس پردے کو چاک کر دوں گا اور خدُا کے بندوں سے فرعونوں کی طرح نہیں اِنسانوں کی طرح ملوں گا اور اُن کے دُکھ درد میں شریک رہوں گا۔

اِنسان نشۂ اقتدار میں چوُر ہو کر اِس حقیقت سے آنکھیں بند کر لیتا ہے کہ رات دن میں ایک بار وہ یقینی طور پر بکیس و مجبُور بنا دیا جاتا ہے ـــــ جابر سے جابر سلطان اور عاجز سے عاجز اِنسان کو خوابِ غفلت میں سُلا دیا جاتا ہے ـــــ اور

پھر واحدِ قہّار اعلان فرماتا ہے:۔

"ہاں وہ اللہ ہی ہے جس کے سِوا کوئی معبود نہیں، وہ زندہ و پائندہ ہے نہ اُس کو اُونگھ آتی ہے اور نہ نیند۔"

سونے والے سوتے رہتے ہیں مگر وہ جاگتا رہتا ہے۔ پھر ہمارے اقتدار و اختیار کی حقیقت کیا ہے؟ جاگ جائیں تو مختار اور سو جائیں تو بے کس و مجبور ـــــ یہ بھی کوئی اختیار و اقتدار ہے؟ پھر

موت سے کس کو رُستگاری ہے

آج وہ، کل ہماری باری ہے

سب اِنسان مشیّتِ ایزدی کے تابع ہیں ـــــ کوئی کسی کا تابع نہیں بنایا گیا ـــــ قرآن نے جو یہ کہا ہے کہ "خُدا کی اطاعت کرو، رسول کی اطاعت کرو اور تم میں سے جو صاحبِ حکومت ہو اُس کی اطاعت کرو" ـــــ تو اِس سے مقصد تین علیحدہ علیحدہ اطاعتیں نہیں بلکہ مقصود و مطلوب ایک ہی اطاعت ہے اور وہ خُدا کی اطاعت ہے ـــــ اِسی لئے حضرت صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نے مسندِ خلافت پر متمکّن ہو کر یہ اِرشاد فرمایا تھا اور بجا اِرشاد فرمایا تھا:۔

"جب تک مَیں اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسُول صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی اطاعت کروں، تم میری اطاعت کرو، جب مَیں خُدا اور رسُول کی نافرمانی کروں تو تم کو میری اطاعت کی ضرورت نہیں۔"

اِس لئے کہ اطاعت سے مقصود بالذّات اِنسان کی اطاعت نہیں بلکہ خُدا کی اطاعت ہے ـــــ غور کرو، اِسلام کے اِس تصوّرِ اطاعت نے اِنسان کو کتنا عالی مرتبت بنا دیا ہے ـــــ وہ اِنسان جو مظاہرِ قُدرت کے سامنے سرِ نیاز خم کیا کرتا تھا اُس کو کہاں سے کہاں پہنچا دیا ـــــ جب اطاعت کا یہ جذبہ پیدا ہوتا ہے تو پھر اِنسان اکڑنے کی بجائے سر جُھکا کر چلتا ہے ـــــ اِسی لئے قرآنِ کریم نے خُدا کے نیک بندوں کی ایک

نشانی یہ بتائی ہے کہ

"جب زمین پر چلتے ہیں تو جُھک کر چلتے ہیں"۔

ہاں وہ حضرات جنہوں نے اِقتدار و حکومت کے باوجود اِس جذبۂ اطاعت کی حکمت کو سمجھا ہے، اپنے دورِ حکومت اور دورِ خلافت میں نہایت مُنکسر المزاج رہے ہیں۔ ____ شاہی کی، لیکن فقیروں کی طرح بسر کی ____ حضرت عُمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی میں بہت سے ایسے واقعات نظر آئیں گے ____ ایک جلیل القدر خلیفہ ہوتے ہوئے بھی اُنھوں نے وہ کام کیے کہ آج ایک معمولی افسر اور معمولی عالم بھی اپنے لئے کسرِ شان سمجھے ____ بھُوکی رعیّت کے لئے اپنے سر پر اناج اُٹھا کے لے جانا کوئی آسان کام نہیں مگر جلالِ خلافت کے ہوتے ہوئے حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے یہ بھی کردکھایا۔[1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: موجِ خیال مطبوعہ ۱۹۷۵ء کراچی ص ۴۶ تا ۴۸

# مَعدلت گُستری

عدل وانصاف بارانِ رحمت ہے جس سے معاشرے کی کھیتی پھلتی پھُولتی ہے ـــــ مگر اس کے لئے بڑے دل گُردے کی ضرورت ہے ـــــ یہ کوئی آسان کام نہیں ـــــ پھر جب اپنے یا اپنے کسی عزیز کے خلاف بات آپڑے، اور بھی کٹھن ہے لیکن انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ اِس نازک موقع پر بھی قلم اٹھایا جائے اور جو بھی فیصلہ ہو بر ملا کر دیا جائے، کسی کی رُو رعایت نہ کی جائے ـــــ عدلِ فاروقی دیکھئے ـــــ شاید دُنیا ایسا عدل وانصاف نہ دیکھ سکے گی ـــــ فرزندِ دلبند ایک جُرم میں ماخوذ ہوئے ـــــ کوڑوں کی سزا سنائی گئی ـــــ ایک دو نہیں اکھٹے اسّی کوڑے ـــــ مگر کِس کو یارا کہ خلیفتہ المُسلمین کے جگر گوشے پر ہاتھ اٹھائے ـــــ جب کسی نے ہمت نہ کی اور سب کی ہمّت جواب دے گئی تو اپنے ہاتھ میں کوڑا لیا اور لختِ جگر پر پے در پے مارنا شروع کر دیا ـــــ دیکھنے والوں کے دل دہلے جاتے تھے مگر دستِ فاروقی رُکنے کا نام نہ لیتا تھا ـــــ اِدھر اسّی کوڑے پورے ہوئے اُدھر فرزندِ دلبند جاں بلب ہوئے ـــــ اپنے زانو پہ سر رکھا کہ اب یہ گناہ گار نہیں ۔ سزا نے اُس کو مُصفّٰی و مُجلّٰے کر دیا ہے ـــــ مگر دیکھتے ہی دیکھتے قفسِ عنصری سے رُوحِ پرواز کر گئی ـــــ اللہ اللہ شریعت کی پاسداری ہو تو ایسی ہو ـــــ کیا تاریخِ عالم عدل و انصاف کی ایسی نظیر پیش کر سکتی ہے ؟

قرآنِ کریم نے عدل کا معیار یہ رکھا ہے کہ اگر فیصلہ اپنے والدین کے خلاف بھی ہو تو ذرا نہ ہچکچایئے، بر ملا فیصلہ کر دیجئے، خواہ دشمن ہی کے حق میں کیوں نہ ہو ـــــ اپنوں کو بچا لینا اور زبردستوں کو چھوڑ دینا تقاضائے انصاف نہیں ـــــ اِس طرزِ عمل سے خوشگوار اور پُر امن ماحول پیدا ہو ہی نہیں سکتا ـــــ اِسی لئے حضرت صدیقِ اکبر

نے مسندِ خلافت پر بیٹھ کر فرمایا تھا اور کیا خوب فرمایا تھا :

"جو تم میں کمزور ہے وہ میرے نزدیک قوی ہے'
انشاء اللہ اُس کا حق دلاؤں گا ـــــــ جو تم میں
قوی ہے وہ میرے نزدیک ضعیف ہے' انشاءاللہ
اُس سے حق لے کر چھوڑوں گا۔"

امیر المؤمنین کا عزم و حوصلہ دیکھئے ـــــــ اے کاش ! معدلت گستری کی اِس راہ پر ہم بھی گامزن ہو سکیں !

عہدِ نبوی صلّی اللہ علیہ وسلّم میں ایک شریف گھرانے کی عورت نے چوری کی جُرم ثابت ہو گیا' حکم دیا گیا کہ ہاتھ کاٹ دیا جائے کہ دوسروں کو عبرت ہو ـــــــ دورِ جدید کی طرح وہاں زِنداں کے خِلوت کدوں میں سزا نہ دی جاتی تھی ـــــــ کسی کو کیا خبر ! ـــــــ سزا عبرت بنے تو کیسے بنے ؟ ـــــــ اِسلامی سزاؤں میں یہ نُکتہ پیشِ نظر رکھنا چاہیئے کہ وہاں سزا سے اصلاحِ معاشرہ مقصود ہوتا ہے ـــــــ یہ سزا مُعاندانہ نہیں مُصلحانہ ہوتی ہے ـــــــ شریعت کو مُجرم سے عناد نہیں ـــــــ اُس کے پیشِ نظر تو اصلاح اور صرف اصلاح ہے ـــــــ کسی کو خِلوت کدے میں اذیت پہنچا کر معاشرے کی اصلاح قطعاً ناممکن ہے ـــــــ ہاں تو عرض کر رہا تھا کہ حکم دیا گیا کہ مجرمہ کا ہاتھ کاٹ دیا جائے' شریف گھرانے کی عورت تھی معمولی بات نہ تھی' شرفاءِ مکّہ جمع ہوئے اور دربارِ رسالت پناہ صلّی اللہ علیہ وسلّم میں سفارش کے لئے پہنچے ـــــــ عرض کیا کہ اگر اس کو سزا دی گئی تو سارے کا سارا گھرانہ بدنام ہو جائے گا ـــــــ معلوم ہے یہ سُن کر رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وسلّم نے کیا فرمایا :
سُنو ! سُنو ! آپ نے فرمایا !

"خُدا کی قسم ! اگر محمّد کی بیٹی فاطمہ بھی ہوتی تو اُس کا ہاتھ
بھی کاٹ دیا جاتا۔"

اِس کے بعد فرمایا اور کیا عجیب نُکتہ اِرشاد فرمایا :

"پچھلی قومیں اِس لئے تباہ ہوئیں کہ جب اُن میں کوئی
با اثر انسان جُرم کرتا، چھوڑ دیا جاتا، غریب و بے بس
جُرم کرتا پکڑ لیا جاتا۔"

یعنی جس پر بس چلتا پکڑ لیا جاتا، بس نہ چلتا چھوڑ دیا جاتا ——— یا یوں کہیے جِس کو دل چاہتا پکڑ لیا جاتا اور جُرم و سزا کے تناسب کو پیشِ نظر رکھے بغیر جو سزا چاہتے دے دیتے ——— یہ معدلت گُستری نہیں، ہوس پرستی ہے اور عدل و انصاف میں ہوس کا مُطلق دخل نہیں ——— دُنیا میں جہاں کہیں عدل و انصاف کی اِس طرح مٹی پلید ہو، معاشرے کا سُدھرنا مُشکل ہے ——— مُشکل ہی نہیں ناممکن ہے اور پھر ہر فرد کا دل سے مطیع و فرماں بردار ہونا امر محال ہے ——— ایسے معاشرے میں خلوص کی جگہ ریا لے لیتی ہے، اطمینان و سکون کی جگہ خوف اور امن و امان کی جگہ فتنے [1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء
ص ۴۸ تا ۵۰

# اِحتساب واِکتساب

ہر شخص اپنے اعمال کا جواب دہ ہے، ہاں سب اپنے خُدا کے آگے جوابدہ ہیں ــــ جو قدم قدم پر یہ خیال رکھے گا وہی کچھ پائے گا ــــ اگر جواب دہی اور مُحاسبہ کا کھٹکا نہ رہے تو انسان فرعونِ بے سامان بن جائے اور فیلِ بے مہار کی طرح ہر کس وناکس کو رَوندتا پھرے ــــ نبیٔ مُحترم صلّی اللہ علیہ وسلّم سے زیادہ کون پاکباز اور معصوم ہوگا مگر دیکھو وہ بھی مُحاسبے اور جوابدہی کے لئے خود کو پیش فرما رہے ہیں ــــ اپنے خُدا ہی کے سامنے جوابدہ نہیں ــــ عالی ظرفی تو دیکھو کہ اپنے جانثاروں کے سامنے بھی جوابدہ ہیں، جو کہتے ہیں کر دکھاتے ہیں ــــ باتوں سے دِلوں کو رام نہیں کیا جاسکتا۔ یہ بات تو عمل سے پیدا ہوتی ہے۔

دُنیا سے کُوچ فرما رہے ہیں ــــ وقت آپہنچا ہے ــــ جانثاروں سے الوداعی ملاقات ہو رہی ہے ــــ ایک ہی مجلس میں آقا اور غلام بیٹھے ہیں ــــ آقا فرمارہے ہیں ــــ

"اگر کِسی کے ساتھ زیادتی ہو گئی ہو تو مَیں حاضر ہوں بدلہ لے لے!"

ــــ یہ آواز کیا آئی کلیجے پھٹ گئے، آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے ــــ مگر ایک گوشے سے ہمّت کر کے ایک غلام آگے بڑھتا ہے ــــ حاضرین سکتے میں رہ گئے ــــ وہ غلام آقا سے مُخاطب ہو کر کہتا ہے:

"ایک دن آپ کے دستِ مبارک سے میری پیٹھ پر چابک لگا تھا"

84462

فرمایا:

"آؤ بدلہ لے لو!" ــــــ

غلام آگے بڑھتا ہے ــــ حاضرین حیرت زدہ ہیں کہ یہ سب کچھ کیا ہو رہا ہے، غلام آقا کے قریب پہنچتا ہے اور عرض کرتا ہے کہ:۔

"جس وقت چابک لگا تھا، میری پیٹھ ننگی تھی۔"

آقا اپنا پیراہن اُلٹ دیتے ہیں ــــ پیراہن الٹنا تھا کہ غلام نے آگے بڑھ کر مہرِ نبوت کو چوم لیا اور کامیاب و کامران اُلٹے پاؤں واپس آگیا۔

آپ نے دیکھا، آقائے دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ کچھ کر کے دکھا دیا، دُنیا کے کسی آقا نے نہ دکھایا ہوگا ــــ کس کی مجال جو اُس رؤف و رحیم سے بدلہ لے مگر نہیں وہ اپنے بدلہ لینے والوں کے لئے بھی رؤف و رحیم ہیں۔

بیعت الرضوان کے موقع پر کیا کچھ نہ ہوا ــــ معاہدے کے نِکات پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سخت اعتراض فرمایا اور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑی تُرش روئی اور تلخی کے ساتھ سوال و جواب کئے جس کا ہمیشہ اُن کو قلق رہا۔ ــــ مگر قربان جایئے اُس رحمتِ عالم کے، اپنے جانثاروں کو کیسا لاڈ پیار کیا! کوئی کر کے تو دکھائے! ــــ کچھ نہ فرمایا، بس یہی فرمایا کہ جو کچھ کیا گیا، درست ہے۔ ــــ اُلٹے قدموں مدینہ لوٹے، تھوڑی دُور گئے ہوں گے کہ سورۂ فتح نازل ہوگئی اور یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہوگئی کہ محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ فرمایا تھا بجا و درست تھا ــــ وحیِ الٰہی نے معاہدے کی توثیق کر دی اور دُنیا والوں کے کانوں نے فتح و نصرت کے شادیانے بجتے بھی سُنے ــــ مکہ فتح ہوا اور اِس شان سے فتح ہوا کہ بس دیکھا کیجیے۔

جواب دہی اور محاسبے کے لئے ہر وقت تیار رہنا اور فرعونِ بے سامان نہ بننا ایک انسان کی سب سے بڑی خوبی ہے اسی لئے انسانِ کامل علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حیاتِ مبارکہ کا یہ پہلو نہایت تابناک ہے ــــ اُن کے غلاموں کا حال پڑھیئے، یہاں بھی عکسِ جاناں نظر آتا ہے ــــ خلیفۃ المسلمین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مدعا علیہ کی حیثیت سے مدینے کی عدالت میں حاضر ہیں اور دنیا کو بتا رہے ہیں کہ دنیا کا بڑے سے بڑا انسان اپنے خدا کے سامنے بھی جواب دہ ہے اور عدالت کے سامنے بھی ـــــــ وہ معصوم نہیں، اگر جواب دہی کا یہ کھٹکا نہ لگا رہے تو پھر قوت اور اقتدار ملنے کے بعد انسان کے جو جی میں آئے، کرتا پھرے، کوئی روک ٹوک نہ ہو۔ ایسے انسان کے پاس لوگ کھنچ کھنچ کر نہ آئیں گے بلکہ ڈر ڈر کے بھاگیں گے کہ کہیں پکڑ نہ لے۔

دلوں کو جیتنا بہت مشکل ہے ـــــــ یہ بات اسی وقت پیدا ہو سکتی ہے جب ٹھنڈے دل سے دوست و دشمن سب کی سنے اور ہر وقت ہر ایک کے سامنے جوابدہی کے لئے تیار رہے خصوصاً اپنے رفیقوں اور غمخواروں کے سامنے ـــــــ جسموں پر حکومت کرنا بہت آسان ہے ـــــــ مگر تیر و تفنگ کے ذریعے جسموں پر حکومت کرنے والے مٹ گئے اور تلخ یادیں چھوڑ گئے ـــــــ ہاں دلوں پر حکومت کرنے والے نہ مٹ سکے کہ اُن کی یادیں اب بھی بہارِ جسم و جاں ہیں۔[1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر، موجِ خیال ص ۵۰ تا ۵۲، مطبوعہ کراچی ۱۹۷۶ء

# تمغات وخِطابات

دُنیا کے بادشاہوں، نوابوں، راجاؤں اور سپہ سالاروں کی تصویریں دیکھئے، اُن کے جسمِ فانی پر تمغات قطار اندر قطار نظر آئیں گے ــــ ذرا دیکھئے تو سہی ننھّی سی جان پر کیا کیا آویزاں ہے اور یہ کس مصیبت میں مُبتلا ہے ؟ ــــ کیا ایک تابناک سیرت کو اِن تکلّفات کی ضرورت ہے ؟ ــــ ہر گز نہیں ہر گز نہیں ! ــــ

وہ خُود تمغۂ دو عالم ہے ــــ اُس کو کسی تمغے کی ضرورت نہیں ــــ

دیکھو دیکھو مدینہ کی بستی میں ایک غریب نواز بیٹھا ہے (صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم) ــــ اُس کے غلاموں نے تاجِ شاہی کو رَوندا ہے ــــ اُس کی ہیبت سے عالم لرزاں ترساں ہے ــــ

ظاہر میں غریب الغربا پھر بھی یہ عالم
شاہوں سے سوا سطوتِ سُلطانِ مدینہ

ہاں اُس غریب نواز کی ادائے دل نواز نے سب شاہی ٹھاٹ باٹ خاک میں مِلا کر رکھ دیے ــــ اُس کے جسمِ نازنین پر ایک کملی ہے ــــ کملی پر کوئی تمغہ نہیں ــــ پیوند ہی پیوند ہیں مگر پھر بھی اندر باہر سے چمک رہا ہے اور اِس کی چمک دمک سے عالم کی نگاہیں خِیرہ ہو رہی ہیں ــــ اُس کے پاس نہ کوئی تمغہ ہے اور نہ کوئی خطاب اور نہ اُس کو تمغہ وخطاب کی ضرورت ــــ وہ رسُولِ ربّ العالمین ہے ــــ رحمت اللعالمین ہے ــــ وہ صرف خُدا کی عطا پر جی رہا ہے اور اُسی نے اُس کو وہ عروج بخشا ہے کہ مہ و پروین کو اُس نے روندا ہے ــــ وہ صرف رضائے الٰہی کا طالب ہے ــــ یہی وہ تمغہ ہے جس کے بعد کسی تمغے کی ضرورت نہیں ــــ اُس کے پاس کچھ نہیں لیکن سب کچھ ہے ــــ وہ دُنیا سے بےنیاز

ہے اور دُنیا والوں کے لئے ایک مثالی نمونہ ـــــ کامل نمونہ ـــــ زندۂ جاوید نمونہ ـــــ اس نے یہ راز بتایا کہ سیرت تابناک ہو تو پھر پیوند لگے کپڑے ہزار تمغوں اور سینکڑوں خطابات پر بھاری ہیں۔ ـــــ

اور دیکھو دیکھو اُس کا غلامِ وفا شعار، فاروق باوقار (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) پیوند لگے کپڑے پہنے ہے اور مسندِ خلافت پر بیٹھا ہے ـــــ عالم میں غُلغلہ بپا ہے ـــــ ایک ایرانی سیّاح لکھتا ہے کہ لنکا سے دو تین ہندو ہزاروں میل کی مسافت طے کر کے مدینہ پہنچے اور اُس خلیفۂ رسُول کا حال دیکھ کر ہکا بکا رہ گئے ـــــ مگر اُس کی سادگی کا وہ نقش، دل پر لے گئے کہ جب لنکا جا کر یہ ماجرا سُنایا تو سب نے (مُشرک و کافر ہوتے ہوئے) فاروقِ اعظم کی یاد میں پیوند لگے کپڑے پہنے (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) ـــــ یہ تمغے نہ تھے ـــــ یہ پیوند تھے لیکن دیکھو دیکھو لگاہِ اغیار میں یہ تمغے بن گئے ـــــ سب لگا رہے ہیں اور خوشی خوشی لگا رہے ہیں۔ ـــــ

دُنیوی تمغات و خطابات دُنیا ہی میں رہ جائیں گے ـــــ آخرت میں کس کام آئیں گے؟ ـــــ وہاں نیک اعمال ہی کام آئیں گے ـــــ لیکن غفلت کا کچھ ایسا پردہ پڑا ہوا ہے کہ تمغات و خطابات کے لئے مارے مارے پھرتے ہیں ـــــ اور جب یہ ملتے ہیں تو سمجھتے ہیں کہ دولتِ کونین مل گئی ـــــ غفلت کی انتہا ہے کہ قبروں کے کتبوں پر اِن تمغات و خطابات کو کندہ کرایا جاتا ہے حالانکہ یہاں اِن کا ذکر و فکر عبث ہے ـــــ یہاں پکارنے والا پکار رہا ہے ـــــ خبردار! یہاں ڈگریوں تمغوں اور خطابوں کا ذکر نہ کرنا ـــــ یہ میدانِ محشر ہے ـــــ ہاں نیک عمل ہے تو ضرور پیش کرو، پورا پورا صلہ دیا جائے گا ـــــ ورنہ تمھارے اعمال تمھارے مُنہ پر مار دیئے جائیں گے۔

اگر انسان ذرا بھی عقل سے کام لے، وہ تمغات و خطابات کے پردۂ فریب کو چاک کر کے صحرا میں نکل کھڑا ہو اور پھر وہ خُوبی پیدا کرے جو ہزار تمغوں پر بھاری

ہو ـــــ جن کو خدا نے عقل دی اُنھوں نے تختِ شاہی چھوڑا ـــــ قلمدانِ وزارت چھوڑا اور ـــــ پھر فقیری میں وہ بات پیدا کی جو شاہی میں بھی میسّر نہ آسکی ـــــ ۱؎

---

# اپنی مدد آپ

اپنی مدد آپ ایک اچھا اصول ہے ـــــ ہمارے اَسلاف اور ہمارے بزرگوں نے یہی کرکے دکھایا ہے ـــــ فاروقِ اعظم اونٹ پر سوار جارہے ہیں ـــــ چابک گر گیا ـــــ راہگیروں سے نہ مانگا ـــــ سواری کو روکا، نیچے اُتر کر خود اٹھایا ـــــ کہ طلب بہر حال طلب ہے ـــــ دینے والا ہاتھ لینے والے ہاتھ سے افضل ہے ـــــ اور سُنیے ـــــ بیت المال سے ایک اُونٹ گم ہو گیا ـــــ مدینہ کی گلیوں میں بنفسِ نفیس تلاش کرنے پھر رہے ہیں ـــــ شُرفاءِ مدینہ نے کہا :

"آپ نے خود کیوں تکلیف کی کسی غلام کو بھیج دیا ہوتا"

ـــــ معلوم ہے فاروقِ اعظم نے کیا جواب دیا ؟ ـــــ آپ نے فرمایا :

"اللہ اکبر! کیا مجھ سے بڑھ کر بھی کوئی غلام ہے ؟"

اللہ اللہ! وہ بات کہہ دی کہ پندارِ شاہی اور زُعمِ افسری کو خاک میں ملا کر رکھ دیا ـــــ لیکن ہمارے معاشرے میں شاہی ٹھاٹ باٹ اب تک قائم ہے ـــــ

---

۱؎ محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء
ص ۱۶۰ تا ۱۶۲

کارواں کہاں سے کہاں نکل گیا لیکن ہم ظلمتوں کی نذر ہو گئے ــــــ

دفتروں میں دیکھئے ــــــ کالجوں میں دیکھئے ــــــ کوچہ و بازار میں دیکھئے ــــــ گھروں میں دیکھئے ــــــ بہت سے "اپاہج" نظر آئیں گے ــــــ

دفتر میں صفائی کرنا اور نیچے گری ہوئی چیز اٹھا کر دینا چپڑاسی کا کام ہے ــــــ کالجوں اور سکولوں میں سینکڑوں طلبہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں ــــــ ساری ذمہ داری ایک دو چپڑاسیوں اور ایک دو مالیوں پر ہے ــــــ طلبہ کا کام صرف لکھنا پڑھنا ہے ــــــ بلکہ یہ کام تو پہلے کرتے تھے ــــــ اب تو کھیلنا، کودنا اور شرارتیں کرنا ہے ــــــ مستثنیات کی بات الگ ہے ــــــ ہاں تو اُن کے لئے اپنا ڈیسک اور میز کرسیاں صاف کرنا کسرِ شان ہے ــــــ یہ تو بڑی چیز ہے کالج کے لان اور سبزہ زار میں پتا اِدھر سے اُدھر نہیں کر سکتے ــــــ ہاں گل چینی کا کام اچھا آتا ہے ــــــ اُجڑوانا ہو تو منٹوں میں اُجاڑ دیتے ہیں ــــــ مستثنیات کی بات الگ ہے ــــــ

کوچہ و بازار میں صفائی کا خیال رکھنا صرف حلال خوروں کا کام ہے، ہمارا کام کوڑا پھیلانا ہے ــــــ گھروں میں جہاں سارا کام نوکروں کے سر ہے وہاں بھی صفائی کا خیال رکھنا نوکروں کا کام ہے ــــــ گھر والوں کا کام چیزیں الٹ پلٹ کرنا اور کوڑا پھیلانا ہے ــــــ بالخصوص مردوں کا کام یہی ہے ــــــ وہ دفتروں میں ملازمت کرتے ہیں، گھر پر چھٹی گزارتے ہیں ــــــ نازک مزاجی کی انتہا ہے ــــــ ذرا صاحب بہادر کو دیکھئے ایک ننھا سا فائل چپڑاسی لئے پیچھے پیچھے رواں دواں ہے اور وہ آگے آگے شاہانہ آن بان کے ساتھ چلتے جا رہے ہیں ــــــ بُرا ہو اِس جھوٹی شان و شوکت کا جس نے اچھے خاصے توانا و تندرست انسان کو اپاہج بنا کے رکھ دیا ــــــ خلافتِ فاروقی میں مدینے کے بیچ بازار میں جا رہے ہیں ــــــ آگے آگے وہ اور پیچھے پیچھے کچھ لوگ ــــــ سرِ بازار جج صاحب کے ایک دُرّہ رسید کیا اور فرمایا:

"یہ آگے آگے چلنا تمھارے لئے فتنہ اور پیچھے چلنے
والوں کے لئے ذلّت و رُسوائی ہے"

اللہ اللہ! احترامِ انسانیت کا کیا درس دیا ہے ـــــ جب تک ابنائے جنس کا دل میں احترام نہ ہو اور جب تک عزّتِ نفس کا پاس ولحاظ نہ ہو، انسان اپنی مدد آپ نہیں کر سکتا ـــــ وہ عزّت اِسی میں سمجھتا ہے کہ اپنے کاموں کے لئے دوسروں سے مدد لی جائے ـــــ حالانکہ اِس میں عزّت نہیں، سراسر ذِلّت ہے ـــــ قرُبان جایئے اُن نفوسِ قدسیہ کے جنھوں نے احترامِ انسانیت کا درس دیا اور عزّتِ نفس کا سبق پڑھایا ـــــ اے یارانِ وطن اور اے فرزندانِ قوم! ہوش سنبھالو، خود اعتمادی پیدا کرو ـــــ خود کام کرنے کی عادت ڈالو ـــــ اِس کو عار نہ سمجھو ـــــ یہ سُنّتِ رسُولِ کریم ہے لیکن اگر تمھیں سُنّت سے چڑ ہے (معاذ اللہ استغفر اللہ) تو پھر سُنو کہ ملکِ چین اِسی سُنّت پر عمل پیرا ہو کر پچیس سال کے اندر اندر دُنیا کی تیسری بڑی طاقت بن چکا ہے ـــــ اور ہم نے اس مدّت میں رہی سہی قوّت بھی گنوا دی ہے اور اب تعمیرِ نو کی فکر میں لگے ہیں ـــــ لیکن جب تک خود ہاتھ پیر نہ ہلائیں گے، تعمیرِ نو مشکل ہی نہیں، ناممکن ہے ـــــ بڑھو بڑھو کہ زمانہ قیامت کی چال چل رہا ہے [1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء
ص ۱۶۴ تا ۱۶۶

# مقتُول و معزُول

کیا کچھ نہ تھا ــــــ حفاظتِ جاں اور آرامِ جاں کے لئے سب ہی کچھ میسّر تھا ــــــ لیکن جس کو خدُا مارنا چاہے اُس کو کوئی ایک آن زندہ نہیں رکھ سکتا ــــــ اور جس کو خدُا جلانا چاہے، کوئی مار نہیں سکتا ــــــ حفاظت کے ظاہری اسباب حکمِ الٰہی کے آگے نابود ہو کر رہ جاتے ہیں۔ ــــــ

کس شان سے سواری چلی ــــــ دیدنی تھی، شنُیدنی تھی ــــــ کیل کا کھٹکا نہ تھا ــــــ کیل کانٹے سے لیس ہر طرف چاق وچوبند فوجی جوان ــــــ خُفیہ پولیس کے جوان الگ مصرُوفِ کار ــــــ سب اپنا اپنا فرض ادا کر رہے ہیں ــ مگر ملک الموت نے اُس کو تاک لیا ہے ــــــ دیکھنے والے حیران ہیں ــــــ کیا ایسا بھی ممکن ہے ــــــ ہاں ایسا ہی ہو کر رہے گا ــــــ آن کی آن میں ایک گولی نکلی اور اُس جانِ ناتواں کا کام تمام کر گئی جس کی حفاظت میں سب لگے ہوئے تھے ــــــ یہ کون تھا؟ ــــــ یہ امریکہ کا مشہور صدر آنجہانی کینیڈی تھا۔

موت برحق ہے ــــــ آنی ہے، خواہ ہم بند کمروں اور بند گنبدوں میں جا بیٹھیں ــــــ ایک مجلس میں ایک اسسٹنٹ کمشنر صاحب تشریف فرما تھے ــ یہ فقیر بھی حاضر تھا ــــــ کہنے لگے، ”اگر حضرت عمر فاروق (رضی اللہ عنہ) اپنی جان کی حفاظت کے لئے پولیس کا اِہتمام کرتے تو یوں شہید نہ ہوتے اور اسلام کے لئے بہت کچھ کر سکتے تھے“ ــــــ جب موت کی عظیم حقیقت نظروں سے اوجھل ہو جاتی ہے تو اِنسان اِسی طرح سوچا کرتا ہے ــــــ افسوس جب ہم زندگی کی بات کرتے ہیں تو موت کو فراموش کر دیتے ہیں ــــــ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور خلفائے راشدین نے اپنے عمل سے یہ ثابت کر دیا کہ شاہانہ

کر و فر ایک تماشا ہے ——— موت کے آگے کسی کی پیش نہیں چلتی ——— آن کی آن میں خاک میں ملا دیا جاتا ہے ——— پھر یہ ظاہری شان و شوکت حرکتِ طفلانہ نہیں تو اور کیا ہے؟

مقتول کی داستانِ خونچکاں سُن چکے ——— اب معزول کی عبرت انگیز کہانی سُنو ——— یہ دُنیا عبرت کدہ ہے ——— یہاں عبرت حاصل کرو! ——— خُدا تو دیکھتا ہی ہے لیکن زندہ قومیں اپنے حاکموں پر نگران رہتی ہیں ——— اُن کو من مانی نہیں کرنے دیتیں ——— اُن کے بہلاوے یا فریب میں نہیں آتیں ——— اُن میں گریبان پکڑنے کا حوصلہ ہوتا ہے ——— وہ بُت پرست نہیں ہوتیں، بُت شکن ہوتی ہیں ——— اور جب اِقتدار کے نشے میں حاکم اعلیٰ کچھ اُلٹا سیدھا کر بیٹھتا ہے تو وہ قوم اُس کا دامن پکڑ کر تار تار کر دیتی ہے ——— پھر وہ ہکا بکا رہ جاتا ہے ——— اور نشہ ہرن ہو جاتا ہے ——— خوابِ غفلت سے بیدار ہو جاتا ہے ——— آنکھیں کھُل جاتی ہیں ——— بہت ہاتھ پیر مارتا ہے مگر نِکل نہیں پاتا ——— جس قوم میں اِحتساب کی جُرأت ہو، وہ غلام نہیں رہ سکتی ———

نکسن معزول ہوا اور عُروج و زوال کی یادگار بن کر رہ گیا ——— زوال آیا تو آنکھیں کھُلیں اور بے ساختہ پکار اٹھا ——— "ہاں، اب پستیوں میں بلندیوں کا شدید احساس ہو رہا ہے" ——— ایک بڑی نفسیاتی حقیقت بیان کر گیا ——— لیکن جو بلندیوں میں بھی پستیوں کا احساس رکھتے ہیں ——— کبھی پستیوں سے ہمکنار نہیں ہوتے ——— بلندیاں اُن کا مقدر ہو چکی ہیں۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب دیکھو اپنے سے نیچے دیکھو کہ بلندیوں پر شکر کرنے کو جی چاہے ——— اللہ اللہ عظمت کا کیسا اچھا گر بتا دیا ——— فقیری میں شاہی کا مزہ چکھا کر شاہوں کو فقیری کا رسیا بنا دیا۔ [1]

---

[1] محمد مسعود احمد، پروفیسر ڈاکٹر: موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء ص ۲۰۳ تا ۲۰۵
〃 〃 〃 〃 〃 ماہنامہ ضیائے حرم لاہور شمارہ مئی ۱۹۷۵ء ص ۹۰/۹۱

# رفیقۂ حیات

جہاں جاتے ہیں، ساتھ جاتی ہے ـــــ ایک دم جُدا نہیں ہوتی ـــــ
قدم قدم پر جان کے ساتھ لگی ہے ـــــ کون؟ ـــــ

ع وہ ایک مُشتِ خاک کہ صحرا کہیں جسے

"تم کو مٹی سے پیدا کیا اور سارے عالم میں پھیلا دیا" ـــــ "تم کو مٹی سے پیدا کیا اور مٹی میں لوٹا دیا جائے گا" ـــــ اور ہاں ـــــ "اِسی مٹی سے پھر اٹھایا جائے گا" ـــــ اس سے مَفر مقر نہیں ـــــ

یہ خاک ـــــ ہاں یہ خاک ـــــ زمین پر پڑی ہے ـــــ ہَوا کے دوش پر اُڑ رہی ہے ـــــ پیروں تلے مچل رہی ہے ـــــ بڑھ بڑھ کے بَلائیں لے رہی ہے ـــــ کہیں ساتھ نہیں چھوڑتی ـــــ بڑی وفادار ہے ـــــ کیسی رفیقۂ حیات ہے! ـــــ ہم الگ تھلگ رہنا چاہتے ہیں ـــــ ہم قلعوں میں، محلوں میں، کوٹھیوں میں، بنگلوں میں بچ بچ کر رہتے ہیں ـــــ مگر وہ الگ تھلگ رہنا جانتی ہی نہیں ـــــ بڑی مِلنسار ہے ـــــ بڑی کریم ہے ـــــ بڑی شفیق ہے ـــــ بڑی مہربان ہے ـــــ

ہاں مٹی سے نفرت کرنے والو! دیکھو دیکھو عالم کا تاجدار مٹی پر بیٹھا ہوا ہے ـــــ دیکھو دیکھو فاروقِ اعظم، جس کی ہیبت سے ایک عالم ترساں تھا، اِسی مٹی پر لیٹا ہے ـــــ ہاں مٹی سے پیار کرنا سیکھو کہ لالہ و گل بن کر اُبھر سکو ـــــ لیکن وہ پیار نہیں جس نے جنّت کو دوزخ بنا دیا ہے ـــــ جس نے شکاری اِنسان کو خود شکار بنایا ہے ـــــ جس نے غالب کو مغلوب، حاکم کو محکوم اور مُختار کو مجبور بنا دیا ہے ـــــ جس نے رہبر کو رہزن بنا کر عظمتِ پیشوائی کو خاک میں مِلا دیا ـــــ

نہیں نہیں ـــــ یہ پیار نہیں ـــــ وہ پیار جس نے قلب و نظر کو وُسعت بخشی ـــــ جس نے زمین پر پڑنے والے سجدوں کو رفعت بخشی ـــــ جس نے شاہی میں فقیری کی چاشنی ملائی ـــــ جس نے زمین سے اٹھا کر آسمان تک پہنچا دیا۔[1]

---

# فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کا غیر مُسلموں سے حُسنِ سلوک

ایک نظریاتی حکومت میں اُن لوگوں کے لئے جگہ نہیں ہوا کرتی جو اُس نظریئے کے دل سے مخالف ہوں اور ہر وقت کاٹ میں لگے رہتے ہوں ـــــ ایسے لوگوں کو گوارا کرنا مستقبل کے لئے فتنوں کو دعوت دینا ہے لیکن فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے ایسے لوگوں کے ساتھ بھی حُسنِ سلوک رَوا رکھا ـــــ اُن کے مال کی حفاظت کی، اُن کی جان کی حفاظت کی، اُن کے مذہب کی حفاظت کی، اُن کے شعائرِ قومی کی حفاظت کی، اُن کے معابد کی حفاظت کی، اُن کی تہذیب و تمدّن کی حفاظت کی، اُن کے غریبوں اور ضعیفوں کی کفالت کی، اُن کے دشمنوں سے مقابلہ کیا ـــــ غرض وہ کچھ کیا جو اِس ترقی یافتہ دَور میں بھی نہیں کیا جا سکتا ـــــ اِس ترقی یافتہ دَور میں نظریاتی حکومتوں میں حکومت سے اختلاف رکھنے والا گردن زدنی، سوختنی اور کُشتنی ہے ـــــ جہاں رَواداری نظر آتی ہے وہاں صرف دِکھاوا ہی دِکھاوا ہے، حقیقت کچھ اور ہے ڈبلیو منٹگمری واٹ (W. Montgomery Watt) غیر مُسلموں کے

---

[1] محمد مسعود احمد: پروفیسر ڈاکٹر موجِ خیال مطبوعہ کراچی ۱۹۷۷ء ص ۲۳۹ تا ۲۴۰

ماہنامہ ضیائے حرم لاہور

عناد و اختلاف کے باوجود عہدِ فاروقی میں مسلمانوں کی وسعتِ قلبی کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

"Despite this obstinacy, at it appeared to them, the Muslims were prepared to tolerate Jews and Christians as, "protected groups" with in the Islamic state and to admit that their presence did not conflict absolutely with its religious basis," [1]

ترجمہ:۔ (ذمیوں کی) اس سرکشی اور خود رائی کے باوجود (جو مسلمانوں کی نظر میں سرکشی و خود رائی ہی تھی) سلطنتِ اسلامیہ میں یہودیوں اور عیسائیوں کو ذمی کی حیثیت سے قبول کرنے کے لئے مسلمان تیار تھے اور یہ تسلیم کرتے تھے کہ ان یہود و نصاریٰ کی موجودگی سلطنت کی مذہبی اساس سے بالکل متصادم نہیں۔"

ہم پرانی شراب کو نئے پیمانوں سے ناپتے ہیں لیکن اصولِ تنقید یہ ہے کہ پرانی شراب کو پرانے پیمانوں سے ناپا جائے ـــــ اگر ایسا کیا گیا تو فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کا حُسنِ سلوک، ظلم و استبداد اور تعصب و تنگدلی کی اِن فضاؤں میں آفتابِ عالمتاب کی طرح چمکتا نظر آئے گا ـــــ آؤ آؤ! اغیار کی جفاکاریوں کے اِس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں اِسلام کی اِس چاندنی کا چھٹکنا دیکھو!



عہد و پیمان کی پاسداری، اِنسان کی شرافت و صداقت شعاری کا معیار ہے۔ ـــــ جو شخص معمولی سے معمولی عہد و پیمان کا پاس و لحاظ رکھتا ہے بلاشبہ وہ گلشنِ شرافت کا گُلِ سرسبد اور دیارِ صداقت کا تاجدار ہے ـــــ فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے اغیار سے کئے گئے عہد و پیمان کا جو پاس و لحاظ رکھا، شاید ہی کسی نے رکھا ہو

---

لے

1 W. Montgomery Watt: Islam and the Integration of society. Canda 1966. P, 158

بلکہ اس دور میں بھی مشکل ہے ـــــ آج کل دوستوں سے کئے گئے عہد و پیمان کا خیال نہیں رکھا جاتا تو اغیار سے کئے گئے عہد و پیمان کا کہاں خیال رکھا جاسکتا ہے! بلکہ دورِ جدید میں تو عہد شکنی سیاسی مصلحتوں کا تقاضا ہے ـــــ لیکن فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کا دامنِ صداقت، عہد شکنی کے داغ سے داغدار نہیں ـــ دیکھو دیکھو رئیس خوزستان (ایران) ہُرمز، دربارِ فاروقی میں قید ہوکر آیا ہے، گردن زدنی ہے کہ اِس نے بہت سے مسلمان افسروں کو شہید کیا ہے۔ قتل کا مُصمم ارادہ ہے۔ اچانک وہ پانی مانگتا ہے اور پانی پینے تک کی امان طلب کرتا ہے امان دی جاتی ہے لیکن وہ پانی نہیں پیتا رکھ دیتا ہے[1] یا پھینک دیتا ہے۔ حاضرین ہکا بکا رہ جاتے ہیں ـــــ اگر کوئی اور ہوتا تو دشمن کی اِس حرکت سے اور طیش میں آجاتا، لیکن نہیں نہیں، فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے ہاتھ روک لیا ـــــ عہد و پیمان کی اِس پاسداری کو دیکھ کر ہُرمز حیران رہ گیا اور اُسی وقت مسلمان ہوگیا ـــــ



جب غالب، مغلوب سے معاہدہ کرتا ہے تو خواہ وہ ایک ہی دین و ملت کے کیوں نہ ہوں لیکن ہمیشہ غالب اپنی بات اوپر رکھتا ہے اور اگر کسی مصلحت و حکمت کی وجہ سے بات نیچی رکھتا ہے تو پھر عمل نہیں کرتا، وہ معاہدہ ایک افسانہ بن کر رہ جاتا ہے، دورِ جدید کی سیاست میں آئے دن یہ نظائر سامنے آتے رہتے ہیں ـــــ لیکن دیکھو دیکھو فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کو دیکھو، سرزمینِ قدس میں ایک خادم ساتھ لئے چلے آرہے ہیں، وہ خلیفۃ المسلمین ہیں لیکن فقیرانہ آرہے ہیں، اُن کی سادگی نے شاہوں کے تکلفات خاک میں ملا کر رکھ دیئے ـــــ

---

[1] شبلی نعمانی مولانا: الفاروق (بحوالہ عقد الفرید لابن عبد الرباب المکیدۃ فی الحریب) ص ۲۲۴

اور دیکھو بیت المقدس کے مغلوب عیسائیوں سے ایک معاہدہ کیا جا رہا ہے، شاید تاریخ عالم اِس معاہدے کی نظیر نہ پیش کر سکے ——— ۱۵ھ/ ۶۳۶ء میں یہ معاہدہ لکھا گیا۔ حضرت خالد بن ولید، حضرت عمرو بن العاص، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، حضرت معاویہ بن سفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہم اِس پر گواہ ہیں ———

ذرا اس معاہدے کی تمہید تو ملاحظہ ہو :-

"یہ وہ امان ہے جو خدا کے غلام امیر المومنین عمر نے ایلیا (بیت المقدس) کے لوگوں کو دی۔ یہ امان اُن کے جان و مال، گرجا، صلیب، تندرست، بیمار اور اُن کے تمام مذہب والوں کے لئے ہے۔"

اور اب اس معاہدے کی تفصیلی دفعات ملاحظہ ہوں :

۱۔ اُن کے گرجاؤں میں نہ سکونت کی جائیگی اور نہ وہ ڈھائے جائیں گے، نہ اُن کو اور نہ اُن کے احاطے کو نقصان پہنچایا جائے گا۔

۲۔ نہ اُن کی صلیبوں اور نہ اُن کے مال میں کچھ کمی کی جائے گی۔

۳۔ مذہب کے بارے میں اُن پر جبر نہ کیا جائے گا۔

۴۔ نہ اُن میں سے کسی کو نقصان پہنچایا جائے گا۔

۵۔ یونانیوں میں جو شہر سے نکلے گا اس کے جان و مال کو امان ہے۔ تا آنکہ وہ جائے پناہ میں پہنچ جائے اور جو ایلیا (بیت المقدس) میں رہائش اختیار کرے تو اس کو بھی امان ہے اور اُس کو جزیہ دینا ہوگا۔ [1]

ٹی۔ ڈبلیو۔ آرنلڈ (T.W Arnold) نے اِس معاہدے کے متعلق اظہارِ خیال

---

[1] شبلی نعمانی نے الفاروق (ص ۴۲۲-۴۲۳) میں تاریخ ابوجعفر جریر طبری کے حوالے سے اس معاہدے کا جو متن نقل کیا ہے یہ دفعات وہاں سے لی گئی ہیں۔ ٹی۔ ڈبلیو آرنلڈ (T W Arnold) نے اپنی کتاب The preaching of Islam کے

کرتے ہوئے لکھا ہے:

The extent of this toleration so striking in the history of seventh Century - may be judged from the terms granted to the Conquered Cities". ؎۱

ترجمہ:۔ "اِس رَواداری کی رِفعت وبلندی کا اندازہ اِن شرائط سے لگایا جا سکتا ہے جو مفتوحہ شہروں کے لئے منظور کی گئیں ——— یہ رَواداری ساتویں صدی عیسوی میں نہایت حیرتناک اور قابلِ توجہ ہے۔"

○

مُعاہدے کے بعد فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ بیت المقدس میں داخل ہوئے۔ ایک پادری کے ساتھ گرجا میں تشریف لے گئے کہ نماز کا وقت آپہنچا، پادری نے عرض کیا۔ گرجا میں ہی نماز ادا فرمالیں لیکن فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے وہاں نماز ادا نہ فرمائی" کہ مُبادا مسلمان اِس گرجا کو مسجد بنالیں کہ امیرالمؤمنین نے یہاں نماز ادا فرمائی ہے۔ ؎۲

——— اللہ اللہ یہ حزم واحتیاط اور مُعاہدین کے ساتھ یہ حُسنِ سلوک!

فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے مذہبی تعصب وتنگدلی کے اِس دَور میں وہ مذہبی آزادی دی کہ شاید اِس ترقی یافتہ دَور میں بھی میسّر نہ ہو ——— تمام مُعاہدات اُٹھا کر دیکھ

---

1 Muhammad Ali: Early Caliphate. Lahore 1951.P

---

(گذشتہ سے پیوستہ) صفحہ ۵۵ اور ۵۶ پر اس معاہدے کا ترجمہ پیش کیا ہے اور لکھا ہے کہ اس معاہدے کے الفاظ میں مؤرخین نے اختلاف کیا ہے، اس اختلاف رائے کی تفصیلات کے لئے اُس نے لکھا ہے:۔

For a discussion of this document see Caetani Vol III, Thomas Walker, P.952. 599 Arnold: The preaching of Islam, Lahore. 1965, P 5.

لیجیے ۔ مذہبی آزادی کی ضمانت نُمایاں نظر آتی ہے ـــــــ جرجان، آذربائیجان اور موقان کے باشندوں سے جو مُعاہدات کیئے گئے، وہاں مذہبی آزادی کی ضمانت موجود ہے ۔ اِس سے بڑھ کر اور کیا آزادی ہوگی کہ اُن کے معابدیں خود نماز پڑھنے سے احتراز کیا جائے۔ ـــــــ

جو شخص مذہبی آزادی کے معاملے میں اتنا روشن خیال ہو کہ اپنے غُلام اَستیق سے بھی باز پُرس نہ کرے، صرف ترغیب و تشویق سے کام لے، جب وہ نہ مانے تو یہ آیت قرآنی پڑھ کر خاموش ہو جائے ـــــــ لا اکراہ فی الدین ـــــــ بھلا دوسروں سے مذہب کے معاملے میں کیا باز پُرس کرتا!

ٹی۔ پی ہیوز (T.P. Hughs) نے فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کی رَواداری کا ذکر کرتے ہوئے بنو تغلب کا یہ واقعہ نقل کیا ہے کہ جب انھوں نے خالد بن عقبہ رضی اللہ عنہ کے سامنے ہتھیار ڈال دیے اور آپ نے تبدیلیٔ مذہب پر اُن کو مجبور کرنا چاہا تو دربارِ خلافت سے یہ فرمان جاری ہُوا۔

"Leave them" — he wrote, "In the profession of the gospel"

ترجمہ:۔ "آپ نے فرمایا کہ اِن کو دینِ عیسوی پر ہی رہنے دو۔"

مصر کی مکمل فتح کے بعد بہت سے قبطی اور رومی گرفتار ہو کر آئے، فاتح مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ سے اُن کے مستقبل کے بارے میں اِستفسار فرمایا تو جواب دیا:۔

"سب کو بُلا کر کہہ دو کہ اِن کو اختیار ہے، مسلمان
ہو جائیں یا اپنے مذہب پر ہی رہیں ـــــــ اسلام
قبول کر لیں گے تو اُن کو وہ تمام حقوق حاصل ہوں

---

لہ شبلی نُعمانی: الفاروق، ص ۲۹۴ (بحوالہ طبری ۲۶۵۸ - ۲۶۶۲)

۲ T.P. Hughs: A Dictionary of Islam. P. 653.

